ہمیشہ چاند بزیر سحاب کیا معنی چھپا کے رخ کرم بے حساب کیا معنی
ہو جس کے دل میں اسی سے حجاب کیا معنی عریضہ پا کے نہ دینا جواب کیا معنی
خزانہ برق کا ہوتا ہے بے قرار کا دل
تمہیں قسم ہے نہ توڑو امیدوار کا دل

## انہدام جنت البقیع

محترمہ تنظیم زہراء نقوی کنیزؔ اکبرپوری قم، ایران

رکھتی تھی رونقیں ہی کبھی جنت البقیع اُجڑی ہوئی ہے آج وہی جنت البقیع
سنسان قبر فاطمہ بنت رسولؐ ہے جور و ستم کے نرغے میں اب تک بتولؑ ہے
عالم ہے ہُو کا مرقد ابن بتولؑ پر بعد وفات ظلم یہ سبطِ رسولؐ پر
قبر علیؑ و باقرؑ و صادقؑ کا انہدام جسمِ نبیؐ پہ سمجھو چلائے گئے سہام
اہل ولا کی قبروں کا ملتا نہیں پتا ہے ہے غضب یہ ہشتم شوّال کو ہوا
رحمت خدا کی آل رسولؐ ودود پر لعنت خدائے پاک کی آل سعود پر
جنت مٹانے والے تو جنت نہ پائیں گے ان کا صلہ یہی ہے جہنم میں جائیں گے

## امام جعفر صادق علیہ السلام

سید تنویر مہدی تنویرؔ نگروری، لکھنؤ

ہے کب سے تشنہ یہ میخوار جعفر صادقؑ میئے علوم ہے درکار جعفر صادقؑ
عناد و کذب کے صحرائے خارزار میں بس صداقتوں کا ہیں کہسار جعفر صادقؑ
ہر ایک آپ کا شاگرد ہے خدا کی قسم خود اپنے آپ میں شہکار جعفر صادقؑ
جہاں فقیہوں کی آکر جبینیں جھکتی ہوں وہ آپ ہی کا ہے دربار جعفر صادقؑ
جہالتوں کے سروں پر کھنچی ہوئی اب تک ہیں ایک تیغ شرر بار جعفر صادقؑ
امام موسیٰؑ کاظمؑ یتیم ہوتے ہیں محب ہیں سب جگر افکار جعفر صادقؑ
شہید زہر دغا سے کئے گئے صد حیف ہمارے سید و سردار جعفر صادقؑ
کھڑا ہے دیر سے تنویرؔ علم کا پیاسا ذرا سی علم کی بوچھار جعفر صادقؑ



عید کی ساری خوشی جاتی رہی دل سے مرے آسمان ظلم اک ایسا گرا اِس ماہ میں
عید میں بھی روتا ہے تہذیبؔ کا دل زار زار انہدام روضۂ زہراؑ ہوا اِس ماہ میں